کہ حسن کی وارنش مدھم پڑجاتی ہے اور جو کچھ وقعت تھی وہ بھی باقی نہیں رہتی محبت اور الفت کی جگہ حقارت اور نفرت پیدا ہو جاتی ہے۔ حاصل کلام یہ کہ حسنِ ظاہری سے حسنِ باطنی کہیں بڑھ چڑھ کر ہے۔ پس جو لوگ بیوی میں محض حسن ہی حسن ڈھونڈتے اور ناز و انداز پر فریفتہ ہیں معلوم ہوتا ہے کہ اُن کو بازاری عورتوں کی ہوا لگی ہے ورنہ گھر کی بہو بیٹیاں یہ دل فریب ادائیں اور چھل بل کیا جانیں۔ ایسے لوگ جو صرف حسن کے متوالے ہیں وہ اپنے حق میں کانٹے بوتے ہیں اور زندگی بھر اپنے آپ کو مصیبت میں ڈالتے ہیں بلکہ اپنی خانہ داری اور اپنی اولاد کے حق میں ایک بری مثال اور بدترین نمونہ قائم کرتے ہیں۔ خداوند تعالیٰ اس ظاہرداری کو غارت کرے اور ہماری باطنی آنکھیں کھولے کہ ہم سیرت کی خوبیوں کو دیکھیں اور قدر کریں اور ازدواجی تعلقات کی استحکام بنا باطنی اوصاف پر رکھیں اور میاں بیوی سے اور بیوی میاں سے وہ آرام پائے کہ گھر جنت کا نمونہ بن جائے جو قدرتِ الٰہی اور شارعِ مقدس کا اصلی منشا مرد و زن کے جوڑا ملا دینے سے ہے۔

---

چمک دار روغن۔ مانند۔ زیادہ۔ دھوکا دینا۔ فریب دینا۔ دغا بازی۔ فریفتہ دیوانے۔ اپنے لیئے بُرا کرنا۔ سب سے خراب۔ مضبوط۔ ۱۲

آئندہ ہم پرمطلب ہے۔ ہمارے کنبے والوں نے ورے پرے کے رشتے
کی ایک لڑکی ٹھیرائی۔ جو ذات کی سید حسب نسب کی اچھی اور شریف
لوگ تھے۔ میں گو اس لڑکی سے بالذات واقف نہ تھا مگر دور کی رشتہ داری
کی وجہ سے اس کے بزرگوں سے صاحب سلامت تھی۔ میری
ماں نے کسی بہانے سے بلوا کر اس لڑکی کو دیکھ بھی لیا تھا۔ اُن کی نگاہ
میں وہ لڑکی کھپ گئی۔ شاید اُن کو اس لڑکی کی سادگی اور غربت
زیادہ پسند آئی اُنھوں نے میرے سامنے صورت شکل کا بھی
اجمالی ذکر کر دیا کہ کل کلاں کو بات وہی نہ آئے۔ میں اُن سے
پہلے ہی کہہ چکا تھا اب پھر کہہ دیا کہ صورت کا آپ خیال نہ کیجیے بلکہ
مزاج کو دیکھ لیجیے کہ متحمل اور بردبار ہو۔ سوکن کی ہوا لگتے ہی
پا آتے ہی وحشت و گریبان ہو جائے گی۔ یہ بیوی تھوڑی ہے بلکہ
ع دارو ے تلخ است پئے دفع مرض۔ بہرحال معلوم ہوا کہ نہ خوب
صورت ہے نہ بدصورت۔ خَیرُ الاُمُورِ اَوسَطُہَا۔ نہ ماں نہ باپ

اب میں مطلب کی بات کہتا ہوں۔ نزدیک دور۔ خود اپنی ذات سے۔ تعارف جان پہچان
شناسائی۔ حیلے۔ جیچ گئی۔ پسند آگئی۔ آیندہ کو۔ ذمہ داری نہ ہو۔ بات جھوٹی نہ پڑے۔
برداشت کرنے والی۔ جس کے مزاج میں سمائی ہو۔ جو چھچھوری خفیف الحرکات نہ ہو۔ بھاری بھرکم
بے برداشت۔ لڑنے لگے۔ مرض کے لیے کڑوی ہی دوا مفید ہوتی ہے۔ بیچ کی اس کا کام اچھا

چچا نے پالا۔ معاش بھی نپی تلی۔ غرض ہیں غریب اور ہماری مناسبت
سے اور بھی زیادہ غریب۔ مگر ہم کو سرے سے امیری غریبی کی کوئی
بحث ہی نہ تھی۔ نہ ہم کو کسی کی امیری سے بھاگ نہ غریبی سے نقصان
خدا وہ مراد دے جس لیئے اوکھلی میں سر دیا ہے۔ نکاح کا دن تاریخ
ٹھیر گیا۔ ادھر سے کچھ ساز و سامان کرنے کی ضرورت نہ تھی اُدھر
کچھ تھا ہی نہیں ع۔ چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں ؟۔ دولھا
بھی انسان ساری عمر میں ایک ہی دفعہ بنتا ہے اور اُسی میں کچھ لطف
بھی ہے ورنہ بوڑھا گھوڑا لال لگام یا بوڑھے مُنہ مُہاسے خلقت
چلی تماشے۔ کسی قسم کی زینت رسم بھی نہیں ہوئی۔ نہ مہر پر تکرار
نہ کسی قسم کا قول و قرار کیوں کہ وہ لوگ تھے بڑے سمجھ دار۔ میں
جس طرح بیٹھا تھا میرے والد ویسا ہی مجھے اُٹھا کر پا پیادہ دُلہن
کے گھر لے گئے۔ گنتی کے دو چار رشتے دار وہ بھی قریب کے ساتھ تھے

محدود۔ مختصر۔ بہت نہیں۔ مثل مشہور ہے کہ اوکھلی میں سر دیا تو دھماکوں سے کیا ڈر۔ فارسی کی مثل ہے۔ ہر چہ باد اباد ما کشتی در آب انداختیم۔ یعنی کام کو کر بیٹھے اب جو کچھ بھی ہو برداشت کرنا پڑے گا۔ یہ بھی ایک مثل ہے۔ چیل کے گھونسلے میں گوشت کب باقی رہ سکتا ہے۔ یعنی غریب کے ہاں کب بچتا ہے۔
پیدل۔ چند۔ ۱۲

اور خود ہی مغرب سے پہلے نکاح پڑھا دیا۔ خدا جانے کس خلوصِ نیت۔ کس عجز[1] و الحاح سے گڑگڑا گڑگڑا کر دعا مانگی ہوگی کہ جس مراد کے واسطے کیا تھا وہ پوری ہوئی اور پوری بھی خاطر خواہ ہوئی جیسا تم کو آگے چل کر معلوم ہوگا۔ تمھاری ماں بیاہ کر آئیں۔ غریب کی لڑکی اس گھر کو دیکھ کر اُن کی آنکھیں کھل گئیں یا مختصر الفاظ میں یوں کہو کہ ایک بن ماں باپ کی لڑکی دو بول نکاح کے پڑھا دینے سے غریب سے امیر بن گئی۔ کیا تیری قدرت کے کھیل ہیں۔ یہ جس شخص کی حالت میں دفعتہً ایسا تغیر[2] عظیم ہو جائے تو اُس کا سنبھلے[3] رہنا اور اپنے آپ کو موجودہ حالت کے موزوں[4] اور مستحق[5] بنانا ایک بہت بڑا مشکل اور سمجھ کا کام تھا۔ پھر ایک زبردست سوکن کا ہر وقت کا مقابلہ جس کا سکہ اٹھارہ بیس برس سے جما ہوا تھا[6] اور جو پوتڑوں[7] کی امیر تھی۔ صورت شکل میں ان سے بدرجہا[8] بہتر ہنر سلیقے میں ان سے کسی طرح کم نہیں۔ گھر برتے۔ مزاج داں۔ ادا شناس۔ یہ نو وارد[9]۔ اجنبی محض[10]۔ ساری دنیا نئی۔ ہر شخص اوپری[11]

---

[1] عاجزی اور گڑگڑانا۔ [2] یکایک۔ کایا پلٹ۔ بڑی تبدیلی۔ [3] ہوش حواس گم نہ ہونا۔ اپنی حالت پر قائم رہنا۔ گھبرا نہ جانا۔ [4] مناسب۔ [5] حق دار۔ [6] نام روشن ہو چکا تھا سب مان گئے تھے۔ [7] پیدائشی امیر۔ [8] کئی حصے۔ [9] نئی آئی ہوئی۔ [10] بالکل غیر۔ [11] جس سے جان پہچان نہ ہو۔ ۱۲

اور پچکا کوا کر دینا مشکل کیا ہی۔ بڑی ڈھن کے جو مخالف تھے اب
ان کی بھی گن گانے لگے[1]۔ گھر پھونک تماشہ دیکھنے لگے۔ پھر تھیں بھی وہ مزاج
کی تیکھی[2]۔ اول تو کریلا کڑوا اوپر سے چڑھا نیم[3]۔ غرض تمھاری ماں کو
آتے دیر نہ ہوئی تھی کہ چاروں طرف سے نرغے[4] میں گھر گئیں اور
کچھ شک نہیں کہ وہ بڑی عقل مند[5]۔ بڑی گہری۔ بڑی غیور و نیک
مستقل مزاج۔ سلجھی ہوئی سمجھ کی مرنے بھرنے والی تھیں جو شمہ[6]
بھاپ تک نہ نکالی اور سب قوتوں پر فتح پائی اُنھوں نے اپنی
قلبِ ماہیت کرلی[7]۔ تحمل و برداشت ہر درجے کی اختیار کی۔ کسی کے
کہے سنے کا مطلق بُرا نہ مانا۔ اپنے کو ہمارے سانچے میں ڈھال لیا
یعنی ہمارے رنگ میں رنگ گئیں۔ جو نئی بات دیکھی یا سُنی
پلے باندھی[8]۔ بیٹی[9] ری میں تو کو کہوں بہو ری تو کان دھر
گھر کا رنگ ڈھنگ خوب غور سے دیکھ بھال لیا۔ لوگوں کی عادات
مزاج اور طرزِ عمل سب پیشِ نظر[10] رکھا اور اس سخت آزمایش کے

---

[1] ہاں میں ہاں ملانے لگے۔ [2] تیز۔ [3] کریلا یوں بھی کڑوا ہوتا ہی اور جب اُس کی بیل نیم کے درخت پر چڑھے تو اُس کی کڑواہٹ کا کیا کہنا۔ [4] گھیر لے۔ [5] صاحب عقل۔ [6] اُف تک نہ کی۔ [7] حالت بدل ڈالی۔ [8] عمل کیا خیال میں رکھا [9] ماں بہو پر دھر کر بیٹی کو تنبیہ کرتی ہی۔ [10] خیال میں رکھا۔ ۱۲

مرحلے[1] سے ایسی عمدگی سے عہدہ[2] برا ہوئیں کہ دوست تو دوست دشمن کو بھی چند ہی دنوں میں اپنا کر لیا جس کو دیکھو بس چھوٹی دلہن کا وظیفہ ہے۔ یا تو انھیں میں لوگ کیڑے[3] ڈالتے تھے یا اب جسے دیکھو انھیں کا کلمہ پڑھتا ہے۔ امیروں کو سب کچھ سزاوار[4] ہے۔ ایک امیری سارے عیبوں کی پردہ پوش[5] ہے دو دھاری گائے کی دولاتیں بھی سہی جاتی ہیں۔ کلیجے ٹھنڈے آنکھوں ٹھنڈک۔ مگر غریبی وہ بری بلا ہے کہ اس کی کوئی ادا خوب[6] نہیں سر اٹھائے تو وہیں کچلا جائے کہ اوئی دو دن بھی صبر نہ ہوا وہ دن کیسی جلدی بھول بسر گئی کہ نہ پیٹ کو روٹی تھی نہ تن ڈھانکنے کو کپڑا کیسی کم ظرف اور چھچوری نکلی کہ آنکھیں پھٹ گئیں۔ نو دولتے[8] ایسے ہی ہوتے ہیں آج اس میں اتنی سمائی کہاں سے آئی۔ اوچھے نے کٹورا پایا پانی پی پی پیٹ پھلایا۔ اوچھے کے گھر تیتر باہر باندھوں یا بھیتر۔ اگر وہ بلند پرواز[9] بھی کرے تو لوگ ناک بھوں چڑھانے[10] لگتے ہیں اور مارے طعنوں کے کو دڈالتے[11] ہیں کہ سوئی نفاختی اس نے متیا[13] باوا کے گھر دیکھا ہی کیا تھا[12]

---

[1] مشکل معاملے۔ [2] کامیاب ہونا۔ [3] عیب نکالتے۔ [4] تعریف کرنا۔ لائق۔ [5] پردہ ڈھکنے والا۔ [6] اچھی۔ پسندیدہ۔ [8] نئی دولت والے۔ [9] بلند حوصلگی۔ [10] برا ماننے لگتے۔ [11] چبھونا۔ ٹھوکے دینا۔ [12] جس کے گھر میں کچھ نہ ہو۔ نادار مفلس۔ [13] ماں کو حقارت سے متیا کہا ہے۔ ۱۲

آخر تھی نہ غریب گھر کی - کیا جلد دولت کے گھمنڈ[۱] میں بھول گئی کیسی جلد
اپنی اصالت کو بھول گئی - اللہ کیسے ویدے پھٹ گئے ہیں - دماغ[۲]
چوٹی کوئی بات خاطر تلے[۳] آتی ہی نہیں - اجی کیوں آنے لگی اس کے
باوا کی ڈیوڑھی پر تو ہاتھی جھوما کرتے تھے نا - اجی دماغ کیوں نہ کر
جہیز میں چاندی کا چھپرکھٹ بھی تو لائی تھی - خدا گنجے[۴] کو ناخن نہ دے
اگر کسی قابل ہوتیں تو خدا جانے کیا کچھ کرتیں - اگر غریب[۶] مئو گزران کر
تو کہا جاتا ہے کہ یہ امیری کی قدر کیا جانے شیخ کیا جانے صابن کا بھاؤ
آخر لگی نہ وہی اپنی ٹکے[۷] گز کی چال چلنے - اگر گہنا پاتا[۸] پہنے تو پھبتیاں
اڑنے لگیں - اجی دیکھنا ہوا کیا دماغ چل گئے - بھول گئی اپنی حقیقت
اجی وہ تو سیدھے منہ کسی سے بات بھی نہیں کرتی - نوج[۹] ایسا کوئی
اچھ[۱۰] جائے ہم نے تو کسی کو ایسا اتراتے دیکھا نہیں - اجی وہ لاکھ زیور

[۱] غرور - غرہ - [۲] بد دماغ - پسند - [۳] اگر گنجے کے ناخن ہوں تو وہ سارا سر نوچ
کر پھینک دے - اسی طرح اگر کسی کو اچانک کسی قسم کا اقتدار مل جاتا ہے
تو وہ اس کا استعمال بری طرح کرنے لگتا ہے - [۵] غریبانہ طرز - [۶] غریبی طرز
کی رفتار - [۷] پاتا بدل تابع ہے یعنی گہنے کے ساتھ پاتا بولتے ہیں معنی کچھ بھی
نہیں - جیسے کپڑا لتا - [۸] ٹھٹنے پینے - [۹] دور کی بات - عورتوں کی بولی ہے یعنی
خدا نہ کرے کہ ایسا ہو - [۱۰] بھر جائے پیٹ پھولنے کو اپھرنا کہتے ہیں یعنی آپے
سے باہر ہو جائے - ۱۲

ہیں اندر جاسکے مگر وہی مثل ہے اونٹ رے اونٹ تیری کون سی کل سیدھی سکھے سکھے کالے کالے ہوئے پاؤں دیکھو اور سونے کی چوڑیاں سبحان اللہ چشم بد دور۔ وہ اُٹھے پائنچوں کا پاجامہ مجھے ایک آن نہیں بھاتا موئی کنجریوں کی سی وضع۔ ساڑی تو ایسی بدزیب معلوم دیتی ہے جیسے کسی نے بانس کی کھپچیوں کے ڈھانچ پر غلاف منڈھ دیا اصل خیر سے آپ اس وہ انگل کے ماتھے پر جھومر بھی لگاتی ہیں جو زہر لگتا ہے۔ اچھا نہ کھاسکے اچھا نہ پہنے تو بھی مشکل۔ اے تم نے دیکھا آخر لائی نہ وہی اپنی فقیری کی بات جیسی روح ویسے فرشتے۔ امیر ہو گئی تو کیا۔ امیر ہی کوئی ایسی چیز نہیں کہ بنائے سے بن جائے۔ امیر تو اصل نسل کے ہوتے ہیں۔ سوکھے ٹکرے چباتے چباتے دانت گھس گئے یہاں آکر بیگم صاحب بن گئیں خدا کی شان اموری کی اینٹ چوبارے چڑھی۔ صورت نہ شکل بھاڑ میں سے نکل۔ اللہ میاں بھی کیا گدھوں کو حلوا کھلاتے ہیں۔ رنڈی کے گھر آئی رانی کہلائی مگر بوا خلق کا حلق کون بند کر سکتا ہے۔ امیر فقیر بھی ہو جائے تو رسّی جل جاتی ہے مگر بل نہیں جاتا اور یہ جو لوٹ پیٹ کر امیر بن جاتے ہیں برسوں ان میں فقیری کی بو آتی ہے۔ موئی تھڑ دلی گندی بوٹی کا۔

کنجر ایک رذیل قوم ہوتی ہے جیسے چمار۔ کوستا ہے یعنی خدا کرے مر جائے۔ تنگ دل۔ ۱۲

گنداشوروا[1] یہاں ابھی آکر اس نے اپنی مفلسی کی نحوست[2] پھیلائے بغیر نہ رہی نا اور ابھی کیا ہی آگے دیکھنا کیسے ہاتھ پاؤں[3] نکالتی ہی۔ اس نے ابھی سے ہر بات میں کاٹ چھانٹ اور کتر بیونت شروع کر دی ورنہ یہی گھر تھا جس میں دن عید رات شب برات رہا کرتی تھی اللّے[4] تللّے اڑا کرتے تھے کھانے پینے کی وہ ریل پیل[5] تھی کہ جو آن نکلا خالی ہاتھ نہ جاتا تھا اب یہ جو مبارک[6] قدم آئیں تو انھوں نے اپنی ضرب بٹھانے[7] کو بنے بنائے گھر کا ایسا ستیاناس[8] کیا کہ کچھ کہا نہیں جاتا۔ ان کا باوا آدم ہی نرالا ہی۔ چمڑی[9] جائے پر دمڑی نہ جائے۔ بندھی بوٹی بنا شوروا۔ نہ باسی بچے نہ کتا کھائے۔ بس ان کو تو دن رات قفل کنجی سے کام ہی۔ خالی بنیا کیا کرے اس کوٹھی[10] کے دھان اس کوٹھی میں۔ یہ سمیٹ وہ سماٹ۔ رات دن تول جوکھ سے کام ہی۔ دمڑی دمڑی کا حساب نوک[11] زبان۔ ہر وقت بنیئے کا بہی کھاتہ کھلا ہوا ہی کیا مجال کہ کوڑی ادھر سے ادھر ہو جائے۔ بھلا سچ کہو یہ امیروں کا گھر ہی۔ یہاں ہر چیز پر قفل کنجی اور پہرے۔ پہلے دیکھو اسی گھر میں ماماؤں کا تانتا[12]

---

اصل لفظ شوربا ہی مگر دلی کی عورتیں لکھی پڑھی بھی یوں ہی بولتی ہیں۔ برا اثر۔ برائی - طرز اختیار کرتی ہی۔ عیش و آرام۔ مزے۔ افراط۔ بہتات۔ لونڈیوں کا نام ہوتا ہی یہاں طعن سے کہا ہی۔ بربادی خرابا۔ ابتری۔ دستور قاعدہ ہی عجیب ہی۔ چاہا جان جائے مگر پیسہ خرچ نہ ہو۔ اناج رکھنے کا ذخیرہ۔ یاد۔ تار سلسلہ

انگارہ رہتا تھا۔ اس چھل پائی نے ایسا پیر ڈالا کہ دوست تیری
شکل نہیں دکھلائی دیتی۔ ایک شرمل بڑھیا سیلی کچیلی بھنکتی ہوئی
ہیں منہ دسیئے پڑی رہتی ہے اُس نے بچاری کا بھی ناک میں دم کر
ہر وقت اُس کی چھاتی پہ سوار رہیں۔ اُٹھتے جوتی بیٹھتے لات۔ آدمی
کا دم اُلٹ جائے۔ دن میں کئی کئی بار باورچی خانے میں گھس جاتی
ہے۔ بھلا باورچی خانہ دیکھو اور چھاڑ دو [illegible] تو خیر و برکت اُڑ گئی
ہے۔ رہی دوسری ماما جو اوپر کے کام کاج اور سودا سلف لا دیتی ہے سو
وہ ہے تو نگوڑی عقل صاف ستھری اور کام کی بشرطیکہ اُس سے کام لیں
نہ یہ کہ کوئی چیز خاطر سے آتی ہی نہیں کوڑی کو پیسہ بازار کا کراتی ہیں۔ خدا
جانے پکانے والی ماما کو مفت میں نام گنانے کو لگا ہی کیوں رکھا ہے
برتن دھونے اور مسالا پیسنے کی تو کبھی نہیں جاتی باقی رہا سالن وہ کسی کے
ہاتھ کا پسند ہی نہیں آتا خود بگھارتی بھونتی ہیں۔ یہ شاید امرت گھول کر

---

چڑیل کی قسم کی ایک عورت جس کے پاؤں الٹے ہوتے ہیں یعنی انگلیاں پیچھے اور ایڑی آگے۔
[2] پھیرا ایسا سایہ ڈالا ہے۔ پیر ڈالنا عمل دخل ڈھنگ طور طریقہ۔ [3] ذلیل ہی مری ہوئی
جس پہ مکھیاں بھنکتی ہوں۔ [4] عاجز آ جاتا۔ بیزار ہو جانا۔ سر دل مسلط۔ ہر وقت
ہر آن۔ [illegible] ستانا۔ [illegible] بدل کر [illegible]۔ [10] مضبوط ہاتھ پاؤں کی کراری
[11] ذرا ذرا سی بات پر چکر لگوانا۔ [12] صرف گنتی گنانے کو فضول نکما۔ [13] آب حیات
وہ پانی جس کے پینے سے آدمی مرتا نہیں۔

ہلا دیتی ہوں گی - کیا دماغ سڑ گیا ہے - ایسا ہی ہو تو اس کے باوا کے گھر وات
میں تر مال ملتا ہوگا نہ - اُس سے کہو جو نہ جا سنے - باسی ٹکڑے ہی اور اُبالا
نسوت پانی سالن تندور کے ٹکڑ کھاتے کھاتے ساری عمر گزری آب
حلق سے بلا گھی میں تر بتر کئے نوالہ نہیں اُترتا - نوکروں چاکروں کی
روٹی تو بے شک ماما ڈال دیتی ہے اُس میں بھی چن چن نکالے
بغیر نہیں رہتیں - کسی کے کنارے موٹے ہیں کسی کے بیچ میں
گلگلا ہی ٹکیا دھری ہے - کوئی جل گئی ہے - کوئی سنکی نہیں - کسی پر
چتی نہیں پڑی - کوئی تکونی ہے کسی کا کھونٹ نکلا ہوا ہے - الٰہی توبہ -
کسی آن نہیں بھاتی - یہی گھر والوں کی وہ بیگم صاحب خود ہی اپنے
دست خاص سے ٹھونکتی ہیں آ بات یہ کہ کام کرتے کرتے ہڈی گھس گئی
ہے - سچ کہا ہے گانے والے کی زبان اور ناچنے والے کا پاؤں
نہیں رکتا - پان سیر آٹا پکا پکو دم بھر میں کھڑی ہو جاتی ہے - آخر یہ وا

---

سکھ روماں - اصل لفظ تنور ہے مگر عورتوں کی زبان پر یونہیں چڑھا ہوا ہے - مرغن -
چرب - شاخسانہ - فی - اعتراض - موٹی سی - کچی رہ گئی ہے - اچھی طرح نہیں سنکی - پکانے
میں جو روٹی پر سرخ سرخ پکنے کے نشان پڑ جاتے ہیں وہ چتی کہلاتے ہیں - تین کونے کی - لوتا
ڈال - پسند آتی - گٹھڑی - پکاتی - اصل میں پانچ سیر ہے مگر بولنے میں
یونہیں آتا ہے - پکا کر - بدل پہل - ۱۲

غریبی کی بو تو جاتے ہی جاتے جائے گی۔ وہ کیا جانے ماما وا مار کھنا
سے بیچاری ساری عمر مصیبت جھیلتی رہی اب تو خدا خدا کر کے یہ دن
نصیب ہوا کہ گھر کی گھر والی بنی۔ سارے دن گھر بار کا کام کاج جھاڑو
بُہارو۔ یہ اُٹھا وہ دھر۔ بچھونے تہ کر۔ پلنگ پکڑوا۔ یہ جھاڑ وہ پونچھ
جیسے دیکھو ویسے ہی دھندا لگا ہے۔ کسی وقت نچلا بیٹھا ہی نہیں جاتا ساری
عمر اپنے ہی ہاتھ سے کام کرتی رہی اب آئیں ان کے ہاتھ تلے مامائیں
بھلا یہ کیا جانے کہ ماما کس چڑیا کا نام ہے۔ رات دن اُن کو دَسے
ڈالتی ہے اور وہ ناچ نچا رکھا ہے کہ توبہ ہی بھلی۔ غرض اس نے تو سارے
گھر کی کایا ہی پلٹ دی۔ تمھاری دادی اول تو غم زدہ دوسرے
اُن کی صحت اچھی نہ تھی اور پھر تقاضائے سن و سال انھوں نے
بھی بہ تدریج سارا کام بہو کے سر ڈال دیا۔ کچھ یہ نہیں کہ وہ کام سے
بھاگتی تھیں۔ نہیں ساری عمر وہ گھر کرتی ہی رہی تھیں اس سے اُن کا منشا
تمھاری ماں کو خانہ داری کی تعلیم دینے کا تھا اور وہ دیکھنا چاہتی تھیں
کہ یہ کیوں کر گھر چلاتی ہے۔ وہ چاہتی تھیں کہ اُن کی زیر نگرانی یہ ہر طرح
درست اور واقف کار ہو جائیں۔ خود دنیا کے جھگڑے بکھیڑوں سے

---

ل برداشت کرلی اُٹھاتی رہیں۔ کام کاج۔ چین سے۔ سکون سے
با اطمینان۔ خبر نہیں کس چیز کا نام ہے۔ ۱۲

بالکل الگ ہوگئیں اور اپنا عاقبت کا رستہ درست کرنے لگیں اور
اس طرح بہو کی کو کسر نکال دی اور رستے پر لگا دیا۔ تعلیم و تربیت
دینے کو تو بہت دی جا سکتی ہے مگر جس کو تعلیم و تربیت دی جاتی ہے
جب تک دو باتیں اُس میں نہ ہوں یعنی شوق اور مادّہ قبول تب تک
نہ کوئی اثر ہو سکتا ہے نہ کوئی بہتر نتیجہ مترتب ہوتا ہے۔ خدا کے فضل سے
یہ دونوں باتیں پوری طرح سے تمھاری ماں میں موجود تھیں اگرچہ
گھر کا سارا کام تمھاری ماں کرتی تھیں مگر پھر بھی تمھاری دادی کی زندگی
تک کوئی کام بلا اُن کی صوابدید اور مشورے کے وہ بطور خود
نہ کرتی تھیں کہ بڑے بوڑھوں کی کچھ بات ہی اور ہوتی ہے اُن کا
دم غنیمت ہوتا ہے۔ ساس بہوؤں میں آئے دن کی رنجش تنا تنی
کھٹ پٹ سی جاتی ہے۔ مگر یہاں دونوں طرف والیاں سلجھی ہوئی
سمجھ کی تھیں نہ ساس ہی کے مزاج میں سخت گیری اور عیب چینی
تھی نہ بہو ہی خود رائے اور خود سر تھیں۔ ساس بہو نا شناسا
بہو ساس پر مفتوں۔ تعلقات ایسے تھے جیسے سگی ماں بیٹیوں
کے ہوتے ہیں۔ چھوٹی دلہن بچپنے ہی سے ماں کی شفقت سے
محروم تھیں۔ خدا نے اُن کو ساس کیا دی گویا مری ماں کو از سرِ

پیدا۔ ظاہر۔ مصلحت اور رائے۔ عیب چننا۔ فریفتہ۔ شروع سے ۱۲

زندہ کر دیا اور ساس کے بیٹے بہو کیا تھی گویا مرتی ہوئی بیٹی کا نعم البدل
اللہ تعالیٰ نے بھیج دیا۔ تمھاری ماں کے میکے میں تعلیم کا بس اتنا ہی
چرچہ تھا کہ قرآنِ شریف پڑھ لیا اور وہ بھی ناظرا۔ اللہ اللہ خیر صلا
تمھاری ماں کو پڑھانے والا ہی کون تھا۔ کل چھ پارے انھوں
نے پڑھے تھے وہ بھی ادھورے۔ اس میں شک نہیں کہ
اُن کے چچا حسین اشرف صاحب نے جو حافظ اور
حاجی اور بڑے بزرگ اور اہل اللہ تھے ان کی پرورش اُسی
شفقت سے کی تھی جیسی کہ اپنے صلبی بچوں کی کرتے تھے مگر سب
گھروں میں تعلیم کا چرچہ کب ہے خصوصاً متوسط الحال گھرانوں
میں۔ ایسے گھروں میں نئی روشنی کہاں سے آئے جہاں سوا
چولھے کی آگ کے اجالا نہیں۔ نکاح کے چوتھے دن میں اپنی
نوکری پر چلا گیا نہ میں نے اُن کو اچھی طرح دیکھا نہ انھوں نے
مجھے۔ اُن کا حال سوائے اس کے کہ ہاں ہیں اور کچھ مجھے معلوم
نہ ہوتا تھا نہ کوئی ذریعہ اس کے تفصیلی علم کا تھا۔ چھوٹی دُلہن نے
اس گھر آکر دیکھا تو یہاں کا چوہا چوہا پڑھا لکھا تھا۔ یہ گھر تعلیم کا

---

اچھا بدلہ۔ اصل لفظ ناظرہ ہے مگر عورتوں کی زبان پر یہی چڑھا ہوا ہے یعنی
دیکھ کر پڑھنا۔ ناقص پوری طرح یاد نہیں۔ بیچ کی اس۔ ہر شخص چھوٹا یا بڑا۔

مانع تھا۔ یہاں بلا تعلیم کے کوئی تنکا نہیں توڑتا تھا۔ رہا پکانا ریندھنا سینا پرونا۔ جو عورتوں کا خاص بکار آمد ہنر ہے اُس میں وہ توقع سے زیادہ سگھڑ تھیں۔ رہی سہی کور کسر میری والدہ کی صحبت میں نکل گئی البتہ پڑھنے لکھنے میں بالکل کوری تھیں۔ والد کا رعب داب مانع تھا۔ ماں ہماری لکھنا نہیں جانتی تھیں۔ چھوٹی دلہن نے اس کمی کو اچھی طرح محسوس کیا وہ جان گئیں کہ اگر انھوں نے سب کے برابر لکھنا پڑھنا نہ سیکھا تو نہ صرف اپنی ہم جنسوں میں حقیر او بیٹی رہوں گی بلکہ اس گھر میں گزارا بھی ناممکن ہے۔ جس طرح ہمارے باپ سے بیچپا سے انگریزی پڑھ لی اسی طرح انھوں نے پہلے تو قرآن شریف کو پورا اور پکا کیا پھر اُردو پڑھنا اور اُس کے ساتھ لکھنا بھی سیکھ لیا۔ میرا پھیرا دلی کا کوئی برس بھر بعد ہوا تو علاوہ گھر کی ہر چیز ٹھوٹھکانے اور سلیقے سے دیکھ کر یہ معلوم کر کے سخت تعجب ہوا کہ اس تھوڑے سے عرصے میں انھوں نے ایسی ترقی کیسے کی! کئی کتابیں اُردو کی پڑھ لیں اور لکھنے میں بھی خاصی مہارت بقدرِ ضرورت وا دائے مطلب حاصل کر لی اور

ذخیرہ۔ جڑ۔ ہر بات میں تعلیم کا ذکر۔ کام کا سلیقہ مند۔ کمی۔ نقص۔ ناواقف۔ معلوم کیا۔ مشق۔ ۱۲

آگے چل کر استعداد میں بہت کچھ ترقی کرلی۔ اردو کی مشکل سے مشکل
کتاب روانی سے پڑھنے لگیں اور بے تکلف قلم برداشتہ خط بھی
لکھ لیتی تھیں جو مایقری کے سوائے صاف اور شستہ بھی تھا۔ اِملائی غلطی
بھی بہت کم ہوتی تھی۔ چھوٹی دُلہن کے آنے پر میری والدہ پانچ
سال زندہ رہیں۔ اُن کے انتقال کے بعد گھر کا تعلق براہِ راست چھوٹی
دُلہن سے ہوگیا یہ کرشمۂ قدرت دیکھنے کے قابل ہے کہ جب ہر پہلو سے
انتظام خانہ داری کی چول بیٹھ گئی اور گھر کا کام دھام چھوٹی دُلہن کے
قابو میں آگیا اور وہ اس بارگراں کی متحمل ہوگئیں تب میری ماں نے
دنیا کو خیرباد کہی اور یہ مہلت اس اہم فریضے کی سنبھال کے لیے ایک
سمجھ دار لڑکی کو بالکل کافی تھی۔ وہ پہلے ہی سے گھر کے کام میں
منجھ گئی تھیں اور اپنی ساس کے قدم بقدم چلتی تھیں۔ اُنھوں نے
والدہ صاحبہ جیسی منتظمہ کے اُٹھ جانے سے جو خدشہ انتظام کے
درہم برہم ہونے کا تھا اُس کو اس خوبی سے سنبھالا کہ کسی کو لب کشائی

---

۱ صفائی - بلا رُکے - ۲ بے دھڑک - جو آسانی سے پڑھا جا سکے - ۳ ڈھلا ہوا - خوش نما
عمدہ - ۵ لکھنے کے قواعد - ۶ بلاواسطہ - ۷ نیرنگی - عجائبات قدرت کے کھیل - ۸ انتظام
جم گیا - درست ہوگیا - ۹ دھام بدل مہمل ہے - ۱۰ بھاری بوجھ - ۱۱ برداشت کرنا - ۱۲ رخصت
ہوئیں - ۱۳ بڑے بھاری - ۱۴ مشتاق ہوگئی تھیں - ۱۵ الٹ پلٹ - ۱۶ منہ کھولنے - بولنے -
اعتراض کرنے - ۱۲

کا موقع نہ دیا اور شخصی تغیر سے علوم بھی نہ ہوا بلکہ جس طرح گھر کا کاروبار
والدہ صاحبہ کی زندگی میں بڑا تزک و حشم چلتا تھا چلتا رہا۔ اس طرح
ہماری والدہ کی وفات کے نقصانِ عظیم کی تلافی چھوٹی دلہن نے
بڑے بھیا نے پر اپنے سلیقے اور حُسنِ انتظام سے بہ احسن الوجوہ
کر دی بلکہ حتی الامکان اُن کا غم غلط کر دیا۔ میرے والد ماجد کو مرحومہ
والدہ کے انتقال کا سخت صدمہ ہوا کہ بڑھاپے کا رفیق چھوٹ گیا
ہر ایک جاندار کی بے شبہ ایک دن جان جانی ہے۔ خدا کی ذاتِ واحد کے سوا ہر چیز فانی ہے
نہیں معلوم بعد مرگ کیا کچھ پیش آتی ہے۔ مگر مدحِ خلائق مغفرت کی اک نشانی ہے

مرے پر اپنے اور بیگانے جس کو دیکھو روتے ہیں
خدا کے نیک اور مقبول بندے ایسے ہوتے ہیں

اگر یہ بہو نہ ہوتی تو گھر کون سنبھالتا۔ ایک بیٹی تھی وہ اپنے گھر کی تھی
معلوم ہوا کہ مشیتِ ایزدی نے اس گھر کے کُھلے رکھنے کا انتظام
پہلے ہی سے ٹھیک ٹھاک کر دیا تھا۔ ساس جب تک زندہ رہیں
بہو اُن کی خدمت میں دل و جان سے لگی رہیں۔ مرض الموت میں
اُن کی ایسی تیمارداری کی کہ سگی بیٹی کو پرے بٹھا دیا۔ اُن کی

---

ایک شخص بدل کر دوسرے کا اُس کی جگہ آنا۔ بالآخر خشہ۔ اچھی طرح عمدگی سے
جہاں تک ممکن ہو۔ غم کو بھلا دینا۔ خدا کی مرضی۔ درست۔ وہ بیماری جس میں آدمی مر جائے
بیماری کی خبر گیری۔ ضرورت باقی نہ رہی۔ ۱۲

پیاری بہن نہیں تھا نہ تمہاری چھوٹی پھپھی وہ تو خیر جس وقت بیاہی گئیں
بھیج گئیں مگر میں اس سعادت عظمیٰ سے محروم رہا اور یہی حال تمہارا
دادا کے انتقال کے وقت ہوا۔ سانس اکھڑنے کے بعد سے
اس لیے کہ گھر ایک بزرگ کے دم قدم کی برکت سے محروم ہو گیا اور
کوئی فرق نہ آیا۔ ہاں تمہاری گو کہ ان کے نکاح کو دس برس ہو گئے
تھے میرے ساتھ وطن نہ جا سکیں کچھ تو اس باعث سے جو بہن کا ماؤ
تھا اور زیادہ والد صاحب کی تنہائی کا خیال مانع تھا کیونکہ ان کا
دم بھی بسا غنیمت اور اس خاندان کی شمع روشن تھا یہ چلی جاتیں
تو تمہارے دادا کی خدمت جو سب سے بڑا فریضہ تھا اور جس کی بڑھاپے
میں از بس ضرورت ہوتی ہے کون کرتا۔ تمہاری ماں نے تمہارے
دادا کا ایسا حق خدمت ادا کیا کہ ہمیشہ سنوارے رکھنے کے خیال سے گھر کو
بھی سنوارا اور اپنی خوش سلیقگی اور رضا جوئی سے اپنے آپ کو نعم البدل
ثابت کیا۔ والد مرحوم ان سے بے حد خوش تھے۔ ابا کے مزاج
میں ایک قسم کی جبلی خشونت تھی جس کا اثر کچھ کچھ میں بھی ہو گو اتنا نہ ہو
ان کا کھلانا سنانا جب کا کھلانا تھا۔ گاہے بہ سلامے برنجند و گاہے

---

ابھی نعمت ۔ میسر نہ ہوئی ۔ اکیلے رہنا ۔ بہت ۔ اصل چیز ۔ بہت ۔ رضامندی
حاصل کرنا ۔ خلقی یعنی ۔ کبھی سلام پر بگڑ جائیں اور کبھی گالی پر خلعت سے سرفراز کردیں ۱۲

پہنچ ملتا تھا۔ ایسی ہی ضرورت ہوئی اور کہیں چلی گئیں تو وہاں
پہنچ جاتا تھا۔ کھانے کے وقت کا دھڑکا لگا رہتا تھا۔ جہاں کھانے
کا وقت آیا کہ ہزار کام ہو چھوڑ چھاڑ اُلٹے پاؤں چلی آتی تھیں اُن
وقت پر حاضر موجود۔ والد کے آخر عمر میں رعشہ
ہو گیا تھا وہ عمر کے ساتھ ساتھ بڑھتا جاتا تھا اور اس درجہ نوبت
پہنچ گئی تھی کہ وہ لکھنے سے معذور ہو گئے تھے اور خود اپنے ہاتھ
سے کھا بھی نہیں سکتے تھے یہ ہی نوالے بنا بنا کر کھلاتی تھیں۔ ایک
بڑے بھاری واقعہ ایثار نفس کا میں تم کو سناؤں۔ تمھارا ایک بھائی شبیر تھا
جو سوا برس کا ہو کر گود خالی کر گیا۔ دو چار دن میں پلا پلایا موٹا تازہ بچہ
پیچش سے چٹ پٹ ہو گیا۔ یہ بھی اُن کے لیے جنت کا پروانہ تھا کیونکہ
جو کم سن بچے گود خالی کر جاتے ہیں وہ اپنے والدین کو بخشوا لیتے
اور جنت میں لے جاتے ہیں۔ صبح سویرے وہ سدھارا۔ مگر یہ
حسبِ معمول ناشتہ لے کر گئیں۔ دل کو مضبوط تھامے رہیں۔ جب وہ
ناشتہ کر چکے تب کہا۔ کیا کوئی ایسے تحمل ایسے استقلال کی مثال
پیش کی جا سکتی ہے کہ گھر میں مردہ پڑا ہو اور ماں کا کلیجہ نکل رہا ہو اور

---

شدہ۔ جیسے گئی تھیں ویسے ہی تھوڑی دیر میں واپس آگئیں۔ حالت۔ کیفیت
بیان چھپ کر ناتا نفس کی قربانی کرنا۔ دوسرے کا کام بنانا۔ مر گیا۔ چلا گیا۔ رخصت ہو گیا۔ ۱۲

وہ خوب اپنے آپ کو سنبھالے رہتے - ماں کی ماسوا یہ وقت اور ایسا ضبط اللہ اکبر انہیں کا کام تھا - والدہ ہمیشہ چھوٹی دلہن کے سلیقے حسنِ انتظام - ادب - لحاظ قاعدے - خدمت گزاری کے مدّاح رہتے تھے بلکہ بعض وقت میں نے سنا ہے کہ وہ فرطِ محبّتِ پدری سے اُن کے ہاتھ چوم لیتے تھے - تمہاری ماں روزہ نماز کی سختی سے پابند تھیں قرآن شریف بڑی خوش الحانی لحنِ داؤدی میں پڑھا کرتی تھیں کہ عورتیں سنا کرتی تھیں - کبھی اُن کی پنج وقتہ نماز اور تلاوتِ کلام مجید ناغہ نہیں ہوئی - گو چھوٹے بچے تھے مگر طہارت کا بہت خیال تھا - معمول میں کبھی فرق نہ آیا - بسا اوقات وہ تہجد کی نماز بھی پڑھتی تھیں اشراق اور چاشت کی نماز بھی پڑھا کرتی تھیں - گھر کے کسی کام میں وہ بند نہ تھیں - کپڑوں کی کتر بیونت میں سینے سلانے میں مشّاق تھیں - بہت کم کپڑے وہ باہر سلواتی تھیں بیشتر گھر میں خود سی لیا کرتی تھیں - ٹانکا اُن کا بہت سُبک تھا - میں دیکھتا تھا کہ اُن کے

---

[1] تعریف کیا کرتے تھے - [2] باپ کی سی محبّت کی بہتات سے - [3] اچھی آواز - [4] حضرت داؤد سے خوش آواز اور خوش گلو تھے - اچھی طرز اور خوش آوازی سے پڑھنے کو لحنِ داؤدی کہتے ہیں - [5] پڑھنا - [6] پاک صاف رہنا - [7] آدھی رات کے بعد کی نماز - [8] طلوعِ آفتاب کے بعد کی نماز - [9] پہر دن چڑھے کی نماز - [10] عاجز ۱۲

سامنے درزی کی سی دُکان پھیلی رہتی تھی۔ کھانے پکانے میں [illegible]
تھیں۔ گو خدا کے دیئے ہاتھ تلے ایک چھوڑ دو دو مامائیں دی تھیں اوپر کے
کام کے لیئے چھوکرے چھوکریاں الگ مگر اپنے ہاتھ سے کام کرنے کا
شوق تھا۔ مامائیں جب گھر والی کو سست پاتی ہیں تو وہ خود بھی سست
ہو جاتی ہیں۔ ایک آدھ سالن وہ خود ضرور پکاتی تھیں اور یوں
بھی آب و نمک کی خبر رکھتی تھیں۔ کئی کئی دفعہ پتیلی کو جا کر دیکھتی تھیں
شوربا زیادہ ہے یا کم۔ گوشت برابر بھنا اور گلا ہے یا نہیں۔ پراٹھے
بیسنی روٹی۔ پرتھی روٹی اُن کے ہاتھ کی بہت عمدہ پتلی پتلی
اور گول ہوتی تھی۔ حلوے۔ مربے۔ اچار۔ کئی کئی قسم کی چٹنیاں
ہمیشہ لگا رکھتی تھیں کہ [illegible]
وقت بے وقت کام آتی تھیں۔ غرض جس کو گھر کہتے ہیں وہ تو
انھیں کے وقت میں تھا۔ اور اب جو تم دیکھتی ہو یہ گھر نہیں ہے صرف
مکان ہے اور مکان بھی بلا مکین یعنی نہ وہ چہل پہل ہے نہ وہ رونق
جینے کو خدا کے فضل سے سب زندہ ہیں بلکہ اُن کے زمانِ حیات
سے آدمی ماشاء اللہ زیادہ ہی ہیں مگر اُن کی بات اُن کے ساتھ

---

۱ درجۂ اول۔ ۲ کام پر متوجہ۔ ۳ چونچال۔ ہوشیار۔ ۴ وہ روٹی جس کے اندر
چنے کی دال کا بھرتہ بھر کر پکاتے ہیں۔ ۵ مکان میں رہنے والے ۶ بہار۔ گہما گہمی۔

گئی اور جگہ اُن کی حیثیت مثالی ہو اور رہے گی۔ تم کو خیال ہوگا کہ
گھر اور مکان یہ تو دونوں لفظ مترادف[1] اور ہم معنی[2] ہیں یہ آپا نے
کیا انوکھی[3] بات کہی۔ آؤ بیٹی میں تمھیں سمجھاؤں کہ گھر اور مکان میں
کیا فرق ہے۔ دلی شہر میں عمارتوں کی کیا کمی ہے جس سڑک پر کھڑے ہو
چاروں طرف عمارتوں کی قطاریں لگی ہوئی ہیں۔ کوئی چھوٹی ہے کوئی
بڑی کوئی ایک منزل کی کوئی دو منزلہ۔ کوئی پختہ[4] ہے کوئی خام[5]۔ کوئی خوش
وضع ہے کوئی بدقطع مگر دیکھنا یہ ہے کہ ساری کی ساری عمارتوں میں سے
وہ مکان کتنے ہیں جن پر گھر کی تعریف[6] صادق آتی ہے۔ گھر اور مکان
کہنے کو دونوں لفظ ہم معنی ہیں مگر یاد رکھو کہ گھر اور مکان میں وہی
فرق ہے کہ جو ایک چٹیل[7] میدان اور پھلے پھولے باغ میں ہے۔ گھر والا
اور گھر والی کے الفاظ تو سب جانتے ہیں کہ گھر والا میاں ہوا اور
گھر والی بیوی لیکن اگر ہم گھر کی بجائے مکان والا اور مکان والی
کہیں تو تم کیا سمجھو گی؟ یہی نا کہ مالکِ مکان۔ اس سے ثابت
ہوا کہ گھر بنانے کے لئے میاں اور بیوی کا وجود[8] لازم[9] و ملزوم ہے
اسی طرح "گھر آباد ہونا" ایک محاورہ ہے جس کا مفہوم[10] شادی بیاہ

---

[1] ایک معنی۔ [2] ایک معنی۔ [3] عجیب۔ نادر الوقوع۔ [4] پکّا۔ [5] کچّا۔ [6] بات ٹھیک
[7] ویران۔ صاف سپاٹ جس میں درخت وغیرہ نہ ہوں۔ [8] ہونا۔ [9] ضرور۔ [10] مطلب۔ ۱۲

ہو جاتا ہے۔ فلاں کا گھر آباد ہو گیا اس سے تم کیا سمجھوگی یہی نا کہ اُس کی شادی ہو گئی لیکن اگر گھر آباد ہونے کی جگہ ہم کہیں فلاں کا مکان آباد ہو گیا تو معنی بالکل پلٹ جائیں گے اور صرف یہی سمجھا جائے گا کہ کوئی گھر خالی تھا اُس میں کرایہ دار آ گیا اللہ اللہ خیر صلاح۔ تو گویا گھر کی آبادی کی پہلی منزل شادی سے شروع ہوتی ہے اور جب میاں بیوی اُس میں رہنے سہنے لگتے ہیں تو وہ مکان گھر بن جاتا ہے۔ اسی وجہ سے گھر کا اُجالا اور گھر کا چراغ آل اولاد کو کہتے ہیں۔ شادی سے گھر تو بن جاتا ہے مگر اُس کی پوری رونق اولاد ہی سے ہوتی ہے۔ جس گھر میں بال بچے نہیں وہ گھر تو ہے مگر مکمل گھر نہیں بھرا پُرا گھر اولاد ہی سے ہوتا ہے۔ ایک محاورہ اور سنو "گھر کا نام ڈبونا" اس کے معنی ہیں خاندانی عزت کو برباد کرنا باپ دادا کی عزت کو بٹہ لگانا لیکن کسی زبان سے تم نے "مکان ڈبونا" بھی سنا ہے اگر سنو تو سمجھو گی کہ وہ گھر طوفان میں غرق ہو گیا۔ یہ صرف "گھر" ہی ہوتا ہے جس کا تعلق اپنی عزت یا ماں باپ کی لاج اور خاندان سے ہے۔ اسی طرح میاں بیوی میں قطعِ تعلق ہو جانے کو گھر کھونا یا گھر کا جاتا رہنا یا برباد ہو جانا کہتے ہیں۔ دیہات میں لوگ پیار سے "گھر بسی" بھی سہاگن کو کہتے ہیں۔ گویا میاں بیوی

بٹہ لگانا۔ عیب لگانا۔ چشم چھپنا۔ ۱۲

کا سنجوگ ٹوٹا اور گھر گیا۔ علاوہ بریں گھر داری ہوئی گھر دار کا نہ ہونا
بھی ایسے ہیں جو پوری طرح بیان نہیں کرتے ہیں کہ گھر در اصل ہے کیا
گھر ہونا میاں بیوی کے نباہ اور حسن سلوک کا نام ہے اور گھر کا
اس کے برعکس میاں بیوی کی اگر آپس میں نہ بنتی ہو تو وہ گھر
فی نفسہ گھر کوئی چیز نہیں۔ ان محاوروں سے معلوم ہوتا ہے کہ
اور گھر میں آسمان زمین کا فرق ہے۔ مکان تو محض اینٹ پتھر
انبار کا نام ہے لیکن گھر کے معنوں میں بہت وسعت ہے۔ گھر
میاں بیوی اولاد اور کل خاندان سے ہے۔ اس کی ہستی اور
میاں بیوی کی موافقت سے ہے اس کی تباہی خاندان کی تباہی
یاد رکھو کہ گھر کے وسیع مفہوم میں تمام خاندان کے تعلقات
خانہ داری اور ہر قسم کی گھریلو خوشیاں شامل ہیں۔ ایسی حالت
میں اگر ہم کسی سے یہ پوچھیں کہ ان سیکڑوں مکانوں میں گھر
ہیں تو کیا ہمارا سوال کچھ بے جا ہوگا؟ انگلستان کا ایک مشہور و معروف
مصنف رسکن نامی ایک جگہ لکھتا ہے کہ مرد وسیع دنیا میں محنت مشقت
کرتا ہے۔ اس کو مصائب و امتحانات کی آگ میں سے گزرنا پڑتا ہے

ملاپ۔ موافقت۔ خلاف۔ الٹا۔ سلوک ہے۔ موافقت ہے۔ میں ملاپ
ہے۔ ڈھیر۔ گنجایش۔ گھر کی۔ پرویٹ۔ ۱۲

اُس کو تمام دشواریاں پیش آتی ہیں اور مقابلے کرنے پڑتے ہیں وہ
غلطیاں کرتا ہے مجروح ہوتا ہے یا مطیع بن جاتا ہے۔ کبھی وہ غلط رستہ
پر بھی لگ جاتا ہے [illegible] سا ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ اُس کے جذبات کرخت ہو جاتے ہیں
لیکن عورت کو وہ ان تمام چیزوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ اُس کے
گھر میں جس پر اُس کی بیوی حکومت کرتی ہے اور جب تک بیوی کی اپنی خطا نہ ہو
کسی قسم کی غلطی۔ خطرے۔ لالچ یا کسی کشیدگی کا گزر نہیں ہوتا۔ یہ ہیں
گھر کے حقیقی معنے۔ گھر سکون و آرام کا مقام ہے اور نہ صرف نقصانات اور
صدمات ہی سے محفوظ رہنے کے لیئے ایک جائے پناہ ہے بلکہ تمام قسم کے
خوف و تردّدات شک و شبہ اور لڑائی جھگڑوں سے امن کی جگہ ہے جس
گھر میں یہ بات نہیں تو وہ گھر ہی نہیں جہاں تک اس بیرونی زندگی کے
تفکرات دخل پا سکتے ہیں اور میاں بیوی بیرونی زندگی کی ناموافق اجنبی
اور دشمن صحبت کو اپنے دروازے کی چوکھٹ میں قدم رکھنے کی اجازت
دیتے ہیں یہ گھر نہیں رہتا بلکہ وہ فقط وسیع دنیا کا ایک خطہ ہو جاتا ہے جس پر
تم نے ایک چھت تو سایہ کے لیئے ڈال لی ہے اور اندر آگ روشن کر دی
ہے۔ جب تک یہ ایک مقدس مقام اور ایک پاک عبادت گاہ ہے اور اس کی

---

[illegible]۔ تاریخ دار۔ چلتا ہے۔ سخت۔ لگاؤ۔ تا تنی۔ رنجش۔ کشادہ
پھیلا ہوا۔ ٹکڑا۔ بندھک۔ ۱۲

چھت سکون و اطمینان کا ایسا سایہ ڈالتی ہے جیسے وہ پہاڑ جو ویران
اور تپتے ہوئے ریگستان میں کھڑا ہو۔ اس کی آگ محبت اور شفقت کی
ایسی روشنی پھیلاتی ہے جیسے روشنی کا وہ مینار جو طوفانی سمندر میں استادہ
ہو۔ وہاں تک یہ گھر کے لقب کا استحقاق رکھتا ہے۔ اس پر گھر کی پوری
تعریف صادق آتی ہے۔ جہاں تک سلیقے مند بیوی کا گزر ہوگا وہ اس گھر
کو اپنے ساتھ لائے گی۔ تاروں کی چھاؤں اس کے سر پر ہوگی۔ سرد
اور اندھیری راتوں میں جگنوؤں کی ٹمٹماہٹ اس کی روشنی ہوگی۔ گھر وہی ہے
جہاں کہیں بھی وہ موجود ہے گھر کا تمام لطف اور برکتیں اس کے دم کے
ساتھ ہیں۔ ایک شریف عورت گھر کی چار دیواری کو زیادہ وسیع کر کے
نخلستانوں پر بھی ضیا گستری کرتی ہے خواہ اس کے گھر کی دیواریں
رنگین دیواریں اور چھتیں خوبصورت چھتیں نہ ہوں"۔ مرد گھر کا بادشاہ
ہے اور عورت اس چھوٹی سی سلطنت کی ملکہ یا وزیر با تدبیر۔ عورت کی حکومت
توپ اور تلوار کے بل پر نہیں ہے بلکہ اس کے ہتھیار محض محبت۔ الفت، عفو
و شفقت ہیں اور جو سلطنت بھی ان ہتھیاروں سے کام لے اس کی
جڑیں ایسی مضبوط ہو جاتی ہیں کہ کوئی قوت انھیں متزلزل نہیں کر سکتی

---

۱ دل جمعی۔ ۲ ویران۔ ۳ گرم جھلستے۔ ۴ ریتیلے میدان۔ ۵ منارہ۔ ۶ لائق۔ ۷ گھر۔ ۸ خطاب
۹ الم۔ ۱۰ سایہ۔ ۱۱ چمک۔ ۱۲ جن کے گھر نہ ہوں یعنی بے گھر ٹھکانے کے لوگوں [illegible]۔ ۱۳ روشنی پھیلانا۔

لیکن قدرت نے جس سلطنت کا تاج عورت کے سر پر رکھا ہے عورت نے
[illegible] اور حقارت سے اُسے پھینک دیا۔ گھر گھر دیکھو ناچاقی
پھیلی ہوئی ہے۔ غور کرو کہ کتنے گھر صحیح معنوں میں گھر کہلانے کے سزاوار
نہیں رہ گئے۔ ان کی حیثیت محض ایک سرائے کی سی ہے جس میں رات
گزارنا بھی دوبھر ہو جاتا ہے۔ ان میں مخالفت اور کشیدگی اور دوعملی کی
حکایت ہے۔ بے چینی اور پریشانی کا دور دورہ ہے۔ میاں مشرق کو جاتا ہے
تو بیوی مغرب کو۔ دونوں کی سمت جدا۔ دونوں کا طرزِ عمل مغائر۔ یکسوئی
ہو تو کیسے اور ملاپ ہو تو کیوں کر۔ مرد دن بھر کے جھگڑے نپٹانے کے
بعد رات کو گھر آ کر گھر کا اندھیرا دیکھتا ہے تو اُس کو ذرا بھی احساس نہیں ہوتا کہ وہ
توپ اور تلوار کی حکومت سے محبت اور شفقت کی سلطنت میں آگیا ہے بلکہ
اُس کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے چولھے میں سے نکل کر جہنم میں گر پڑا۔
ضرورت ہے کہ عورت کو اپنی ہستی کا احساس ہو۔ وہ دنیا میں اپنے مقام
اور درجے کو سمجھے۔ گھر کی عنانِ حکومت اپنے ہاتھ میں لے۔ اپنی
سرداری کا تاج اپنے سر پر رکھے اور صحیح معنوں میں ملکہ بن جائے
اُس وقت یہ تمام مٹی کے تودے جو آج کل مکان سے زیادہ حیثیت
نہیں رکھتے محبت و الفت کے محل بن جائیں گے اور صحیح طور پر گھر

ناچاقی۔ نااتفاقی۔ سزاوار۔ قابل۔ مستحق۔ دوبھر۔ بار۔ دوعملی۔ دو مرضی۔ مغائر۔ الگ۔ جدا۔ خلاف۔
یکسوئی۔ موافقت۔ یک آہنگی ۔ ۱۲

بہلا سکیں گے" - یہ گھر اور مکان کی لفظی بحث بطور جملۂ معترضہ کے
تھی اب اصل بات کی طرف پھر رجوع کرتا ہوں - تمہاری ماں جس غرض
سے اس گھر میں لائی گئی تھیں اور جس توقع پر یہ سارا کھٹراگ بپا کیا گیا تھا
اور اوکھلی میں سر دینا گوارا کیا تھا اُس کے پورے ہونے کی کوئی
جھلک بھی نہ دکھلائی دیتی تھی - میری ماں کو سخت مایوسی کا سامنا تھا
اور ایک گونہ اُن کو انفعال اور ندامت بھی تھی اور مجھ پر بھی بے انتہا
بوچھار طعن و تشنیع کی تھی جس کا میں نشانہ تھا - یکے نقصانِ مایہ دوم
شماتتِ ہمسایہ - ان کے بھی علاج معالجے بہت کچھ ہوئے مگر کچھ
مفید نہ پڑے - تمہاری ماں بھی مایوس ہو گئیں اور ہم سب بھی سمجھ گئے
کہ یہ مفت کی بلا سر پڑی - گئے تھے نماز بخشوانے روزے گلے پڑے
چوطرفے طعنے سنتے - نکلتے بیٹھتے [illegible] - آگے پیچھے - [illegible] کی بات نہ تھی
تمہاری ماں سن کے بیچاری سہموں کی ماری گھلی جاتی تھیں لوگوں کے
نہایت دل خراش طعنے سنتی تھیں اور خون کے سے گھونٹ پی پی کر رہ جاتی
تھیں - سوائے صبر و شکر اور اپنے خالق پر بھروسے کے اُف تک نہ کی

---

یہ مضمون اخبار تہذیب نسواں سے لیا گیا ہے - متوجہ ہوتا ہوں - واپس آتا ہوں - بکھیڑا - ڈھونگ -
سر دینا مشکل اٹھانا - پرچھائیں - ناامیدی - اداسی - شرمندگی پشیمانی پچھتاوا - بے انتہا کی
وہ دھاریں جو ہوا کے جھونکے سے اوپر آتی ہیں یعنی بھرمار - ایک تو اپنا نقصان دوسرے ہمسایوں کی طعن
اختیار - فکروں - خدشوں - ۱۲

میری والدہ اسی تمنا میں مر گئیں مگر صورتِ حال نہ بدلنی تھی نہ بدلی۔ میرے باپ بھی اپنی جگہ چپ تھے گو بہو سے خوش تھے مگر اصل خوشی جس چیز کی ہو سکتی تھی جب وہ ہی نہ ہوا تو نتیجہ ہیچ[1]۔ مجھ سے زیادہ میری لاولدی[2] کا صدمہ میرے باپ کو تھا۔ اُن کا دل بجھ گیا تھا[3]۔ اُن کی کمر بیٹھ گئی تھی۔ تخمیناً بیس پانچ برس کی کلفت اٹھائی تھی کہ میرے سر اچھی طرح تھپ[4] گیا تھا کہ ایک چھوڑ دو دو بیویاں ہیں اور بچے کا ٹھیکرا بھی پیدا نہ ہوا۔ میری بڑی بیوی تو پہلے ہی سے میری نرمی کا ناجائز استفادہ کرنے کی عادی تھیں اور پھر ہو گئیں اور سوا ہی چاہیں۔ میرے فرشتوں کو بھی خبر نہیں کہ تمھاری ماں[5] نے کیا کیا وظیفے پڑھے۔ کیسے کیسے گنڈے تعویذ کیے۔ غرض تلے کی زمین اوپر کر ماری[6] اور آخر کار ہار کر تھک کر مجبور اور مایوس ہو کر بیٹھ رہیں[7]۔ مایوسی اور حرماں نصیبی کی گھنگھور[8] گھٹا نے چاروں طرف سے گھیر لیا اور جس سے سنو یہی کہتا تھا کہ توبہ توبہ کرو بھئی ان کے ہاں اولاد ہو چکی۔ غریب سیدانی پر طرح طرح کی پھبتیاں اُڑتی تھیں غریب کی جورو سب کی[9]

---

۱ کچھ بھی نہیں۔ ۲ بے اولادی۔ ۳ امید کے منقطع ہو جانے سے دل کا سرد پڑ جانا۔ مغموم ہونا۔ ۴ الزام۔ لگا دیا گیا۔ ٹھیک طور پر دھر دیا گیا۔ ۵ ۶ جہاں تک کوشش ممکن تھی کی۔ کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ ۷ ۸ گھنی۔ زور شور کی۔ آوازے طعنے۔ ۹ غریب آدمی کو ہر ایک دبا لے ۔۱۲

بھائی جس کے منہ میں جو آتا تھا بے دھڑک بکتا تھا۔ خود تمھاری بھتیجی اللہ بخشے کہا کرتی تھیں کہ ان کی پنڈلیاں کچھ اس قسم کی ہیں کہ اگر ان کے ہاں اولاد ہو جائے تو میں ناک کٹواؤں۔ مگر دنیا بامید قائم۔ امید کے سہارے ہم دونوں جیتے تھے۔

کیا ہے وہ چیز ہمیشہ جس سے ہے دل شاد؟ — کیا ہے وہ چیز جس سے خوشی کی ہے بنیاد؟
کون سی کشت ہے وہ جو ہے شاداب سدا؟ — لہلہاتا رہے ہر فصل میں سبزہ جس کا
کون سا باغ ہے وہ جس میں خزاں کو نہ ہو بار؟
کون سا باغ ہے وہ جس کی ہمیشہ ہو بہار؟
سبزہ ہو تازہ سدا جس کا ہو بھاتا جی کو — میوہ تازہ سدا جس کا ہو بھاتا جی کو
باغ امید ہے وہ جس کی ہمیشہ ہے بہار — پھول پھل ہی سے لدے رہتے ہیں جس کے اشجار
رنگ و بو اس کی ہر اک جائے نرالی دیکھی
فیض سے اس کے کوئی جائے نہ خالی دیکھی
آس وہ شے ہے جسے اصل مسرت کہیے — آس وہ شے ہے جسے مایۂ بہجت کہیے
آس وہ چیز ہے جس پر ہے بشاشت کا مدار — زندگانی کی اگر پوچھو اسی سے ہے بہار
اس سے بڑھ کر نہیں ہر درد کا درماں کوئی

بے تامل۔ دنیا امید کے سہارے قائم ہے۔ جب تک سانس ہے آس ہے۔ کھیت۔ ہرا تازہ۔ رونق سے بھرا۔ ہرا بھرا۔ نئی اگی ہوئی ہریاول۔ فریفتہ کرنا۔ جمع شجر = درخت۔ عجیب۔ انوکھی خوشی کا سرمایہ۔ خوشی۔ ٹھکانہ۔ علاج۔ ۱۲

اس سے بہتر نہیں صحبت کا نگہباں کوئی

ہوتی ہے ہجر[1] کے مارے کو تسلی اس سے ہوتی ہے ہجر کے مارے کو تسلی اس سے

نہ کٹھن[2] رستے میں ساتھی ہے کوئی اس کے سوا نہ بُرے[3] وقت میں حامی[4] ہو کوئی اس کے سوا

مونس[5] یار یہی ہوتی ہے تنہائی میں

سب کی غم خوار یہی ہوتی ہے تنہائی میں

اے مری خاطرِ خستہ[6] کی توانائی[7] فزا اے مرے سینۂ غمناک کی اندوہ رُبا[8]

کامیابی کی نہیں تیرے سوا کوئی سبیل[9] راہِ مقصد[10] کی نہیں تیرے سوا کوئی دلیل

تو ہی جلوت[11] میں ہے دمساز[12] ہماری اے آس

تو ہی خلوت[13] میں ہے ہمراز[14] ہماری اے آس

ہم کو مایوس تو ہرگز نہیں ہونے دیتی ہاتھ سے رشتۂ مطلب[15] نہیں چھوٹنے دیتی

کامیابی کی دکھاتی ہے تو ہم کو تصویر نامرادی کبھی ہونے نہیں دیتی دلگیر[16]

بول بالا[17] ہے زمانے میں ترا اے امید

تو ہی پہنچاتی ہر اک کام میں ہے ہم کو نوید[18]

---

۱ جدائی - ۲ سخت مشکل - ۳ مصیبت کے وقت - ۴ حمایت کرنے والا - مددگار - ۵ غم خوار - ہمدرد - ۶ ٹوٹا ہوا دل - ۷ طاقت - قوت - ۸ غم کے مٹانے والے - ۹ رستہ - ۱۰ مطلب کے رستے کی - ۱۱ بھیڑ بھڑکا - ۱۲ رفیق - ۱۳ تنہائی - ۱۴ بھیدی - ۱۵ مطلب کی ڈوری یا باگ - ۱۶ رنجیدہ - ۱۷ عروج - نام - ۱۸ خوش خبری - ۱۲

تو ہمارے غم دل کی ہے ہٹانے والی — تو ہمیں صورت شادی ہے دکھانے والی

چہرۂ صورت مقصد سے اٹھاتی ہے نقاب — [illegible]

تجھ سے پاتے ہیں طبیعت میں بہت استقلال

حال آتا ہے نظر تجھ سے ہمیں استقبال

کوششیں کرتے ہیں ہر کام میں تک تک تیر — مدعا پاتے ہیں انجام میں بل بے تیری

تو دکھا دیتی ہے مقصد کی ہمیں تصویریں — تو سجھا دیتی ہے ... کے لیے تدبیریں

دل سے اس ماں کے کوئی اس کی خوشیاں پوچھے

منتیں مان کے بچے کو ہو پایا جس نے

کس کس انداز سے لیتی ہے بلائیں اس کی — کس کس امید پہ جاں اس پہ ہے قرباں تری

بوسہ لیتی ہے کبھی اس کی جبیں کا خوش ہو — دودھ پھر گود میں لے کر ہے پلاتی اس کو

کبھی گہوارے میں لے جا کے سلاتی ہے اسے

پھر اٹھا کر کبھی چھاتی سے لگاتی ہے اسے

پھر وہ اس کو ہے اک انداز سے لوری دیتی — بھینی بھینی عجب آواز سے لوری دیتی

---

ہٹانے والی — ہٹا دینا — پردہ — مضبوطی — موجودہ زمانہ — آنے والا زمانہ — بھروسے — زور — پیشانی — بچے کے سلانے کا گیت — خوش گوار — میٹھی — ۱۲

رہتی ہے دُھن میں اُسی کی غریب آٹھ پہر — گھٹنیوں چلنے لگا جب وہ ذرا لختِ جگر

پھر تو وہ رستے میں ہے اُس کے بچھاتی آنکھیں
پاؤں اور گھٹنوں سے اُس کے ہے لگاتی آنکھیں

واری جاتی ہے کبھی ہوتی ہے قربان کبھی — کبھی مال اُس پہ فدا کرتی ہے اور جان کبھی
کرتی ہے سالگرہ اُس کی بڑی دھوم سے وہ — جی کو خوش کرتی ہے اس شادیِ معصوم سے وہ

پورے کرتی ہے سبھی اپنے وہ دل کے ارماں
سارے کُنبے کو بلاتی ہے گھر اپنے مہماں

سو سو انداز سے کرتی ہے وہ بچے کا سنگار — دیکھتی ہے وہ پھر اُمید کی خوشیوں کی بہار
جوں جوں بڑھتا ہے اسی طرح وہ اُس کا فرزند — ہوتی جاتی ہے اُمیدوں کی خوشی بھی دوچند

پھر وہ پڑھنے کے لیئے رکھتی ہے تاکید مدام
ہر طرح سے اُسے دیتی ہے ہمیشہ آرام

کہتی ہے اُس کو خدا جلدی سے پروان چڑھائے — چھوٹی سی عمر میں بچہ مرا قابل ہو جائے
جب وہ لکھ پڑھ کے ہوا نیکی بدی سے آگاہ — کرتی ہے وہ بڑی طیاری سے پھر اُس کا بیاہ

ہوتی ہے باپ کو بھی گرچہ بہت سی ہی خوشی
پر کہاں اُس کو ہوا کرتی ہے ماں کی سی خوشی

(ماں کی محبت)

۱ فکر۔ شغل۔ ۲ صدقے۔ ۳ بناؤ۔ آراستگی۔ ۴ سوگنی۔ ۵ ہمیشہ۔
۶ پل پلا کر بڑا ہو جائے۔ ۷ واقف۔ ۱۲

میری بیوی کو بےکلی[1] لگی ہوئی تھی یا یوں کہو کہ جان پر بنی ہوئی تھی وہ مایوسی
کی زندگی پر موت کو ترجیح[2] دیتی تھیں اُن کی آنکھ کا آنسو نہ تھمتا تھا۔
اُنھوں نے بلا میرے علم و اطلاع کے سینٹ سٹیفنز زنانہ ہاسپٹل
میں علاج شروع کیا بعد میں معلوم ہوا کہ کچھ آپریشن[3] بھی ہوا۔ غرض
کچھ بھلے دن آئے[4] سوکھی کھیتی میں آبیاری[5] ہوئی۔ قدرتِ خدا سے
وہ لہلہانے[7] لگی۔ لیکن یہاں مایوسی اس درجے چھائی[6] ہوئی تھی کہ
واہمہ خیال بھی اس طرف نہ جاتا تھا[8]۔ ندامت اور شرم سے کوئی
مُنہ سے بھاپ نہ نکالتا تھا[9]۔ میم جو معالج[10] تھی وہ اپنی جگہ بغلیں بجا رہی[11]
تھی مگر میری بیوی نے کانوں کان[12] کسی کو خبر نہ کی کیوں کہ اُن کو خود
اس امر کا یقین نہ تھا وہ اس شش و پنج[13] میں تھیں کہ کہیں بادِ ہوائی[14] باتوں
سے اُلٹی جگ ہنسائی[15] نہ ہو۔ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہونے دی جب
علاماتِ حمل بفضلہ تعالیٰ بخوبی ظاہر ہو گئیں تو پانچویں مہینے مجھے خبر ہوئی
وہ بھی نہ چھوٹی دلہن کی قلم سے بلکہ میم صاحب کے فیضانِ رقم[16] سے

۱ بے قراری - ۲ اچھا سمجھتی تھیں - ۳ عملِ جراحی - ۴ آپہنچے - ۵ چھڑکاؤ - سینچنا -
۶ مستولی - ۷ وارد حال - ۸ بھول کر بھی دھیان نہ آتا تھا - ۹ مطلق ذکر نہ کرتا تھا -
۱۰ علاج کرنے والی - ۱۱ خوش ہو رہی تھی - ۱۲ ذرا بھی - ۱۳ تردد - تذبذب - ۱۴ بے سر پیر
کی جس کی اصل نہ ہو - ۱۵ ناحق دنیا ہنسے - ندامت ہو - ۱۶ لکھنے کی برکت ۱۲

شفیع نسیم کا خط دیکھ کر ایک شادی[1] مرگ سی ہو گئی۔ کہاں میں اور کہاں یہ بات
بار بار خط کو پڑھتا تھا اور میری حالت یہ تھی۔

بس[2] کہ زیں مژدۂ جاں بخش بخود بالیدم ۔ غنچہ ساں در بر ما تنگ ہمی گشت قبائے

ڈاکٹر نسیم اور وہ بھی معالج اُس کی تحریر میرے لیے کافی اطمینان (تسلّی) دہ ہونی
چاہیے تھی مگر[3] دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے۔ خود چھوٹی[4] دلہن
سے تصدیق چاہی۔ بات سچی اور پکی نکلی۔ محنت کی راحت ملی مُنہ مانگی
مراد پائی۔ جو[5] سیوا کرتا ہے وہی میوہ کھاتا ہے۔ پہاڑ[6] کے اوجھل رائی۔
[illegible] بہانہ تھا اُس کے فضل[7] عمیم کا۔ بس خوشی کا کیا ٹھکانا[8]
تھا۔ سارے کنبے میں تعجب کے ساتھ خوشی پھیل گئی۔ میرے والد
اپنی دیرینہ[9] آرزو کے پورے ہونے سے جامے میں نہ سماتے تھے۔
لیکن لوگ نہ چوکے[10] کوئی کہتا تھا کہ پیٹ میں کوئی بلا سما گئی ہے ہو نہ ہو
آسیب[11] کا خلل ہے یا بلا کا دخل ہے۔ ایسوں کے ہاں بچہ ہو جائے تو
بھلی[12] چلائی سنا کو دیکھا نہیں عقل سے پہچانا یہ بھی ایک گپ[13] اڑا دی ہے۔

---

۱۔ یعنی جب کوئی بڑی خوشی پہنچتی ہے تو اُس کا اثر غلبہ پر بعض وقت دفعتہً ایسا پڑتا ہے
کہ انسان برداشت نہیں کر سکتا اور مرنے کی سی حالت ہو جاتی ہے۔ ۲۔ یعنی کہ میں اس
خوش خبری سے اپنے آپ بڑھ رہا تھا۔ جس طرح کلی گلدستہ بند ہوتا ہے اسی طرح میرے
جسم پر مارے خوشی کے میری قبا (پوشاک) پھنس گئی تھی یعنی میں خوشی سے

(باقی صفحۂ آئندہ)

مجھ کو خدشہ[1] تھا کہ اکثر اسقاط[2] بھی ہو جاتا ہے کہیں خدانخواستہ[3] ایسا نہ ہو۔ طرح طرح کے وہم دل میں آتے تھے۔ بچے پیٹ میں بھی مر جاتے ہیں یا ہوتے ہی مر جاتے ہیں۔ خدا جانے کیا واقعہ پیش آئے۔ ناک رگڑ رگڑ کے تو یہ دن آیا ہے اب نہیں معلوم کیا ہوتا ہے۔ غرض خدا خدا کر کے بحالتِ بیم و رجا[4] یہ دن بخیر و خوبی[5] ختم ہوئے۔ اس سے بڑھ کر میرے لیئے اور کون سی خوشی ہونی ممکن تھی۔ میں بھی بہ حصولِ رخصت طویل پر لگا کر دلی پہنچا۔ انسان خلقۃً بڑا نے صبر اور جلد باز پیدا کیا گیا ہے۔

**تکملۂ نوٹ صفحۂ گزشتہ** - بھول گیا۔ اطمینان[2] دلانے والی۔ جو شخص[3] دودھ سے جل جاتا ہے وہ ایسا ڈر جاتا ہے کہ چھاچھ کو بھی جو ٹھنڈی ہوتی ہے دودھ سمجھ کر پھونک کر پیتا ہے۔ مراد انتہا درجے کی احتیاط سے ہے۔ جو انتظار[4] کی زحمت اٹھاتا ہے یا تکلیف اٹھاتا ہے وہی راحت بھی پاتا ہے۔ ظاہر[5] بڑی مشکل مگر سچ پوچھو تو کچھ بھی نہیں۔ اسی مضمون کی فارسی کی ایک مثل ہے "کوہ کندن وموش برآوردن"۔ بڑی[6] مہربانی۔ رحمت۔ خدا[8]۔ پرانی[9] خواہش۔ تمنا۔ باز[10] نہ آئے۔ بھوت[11] پریت۔ جنات کا اثر۔ تو انوکھی[12] بات ہے۔ افواہ[13]۔ فضول بات۔ ۱۲

اندیشہ[1]۔ تردد۔ فکر۔ پیٹ[2] نکل جانا۔ گر جانا۔ خدا[3] نہ کرے کہ ایسا ہو۔ خطرہ[4] اور امید۔ اچھی[5] طرح۔ لمبی[6] چھٹی۔ جلدی سے بھاگم بھاگ۔ مستعجل[7] جلدی کرنے والا۔ ۱۲

ذرا سی نا امیدی میں آس توڑ بیٹھتا ہے اور ذرا سی خوشی میں اُچھل پڑتا ہے
خداوندِ تبارک وتعالیٰ خود فرماتا ہے۔ وَکَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا۔ اور
وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَی الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ وَاِذَا مَسَّهُ
الشَّرُّ كَانَ يَئُوْسًا۔ میرے والد فرطِ محبت سے فرمایا کرتے تھے کہ
بشیر کے ہاں اگر ایک لڑکی بھی ہو جائے تو میں اُسے بھی سونے میں
تول دوں مگر میں دل ہی دل میں بیٹے کا آرزومند تھا کہ پہلوٹھی کا تو
خدا لڑکا ہی دے۔ لڑکی بھی میرے ہاں سو لڑکوں سے بڑھ کر ہی مگر اتنی
امیدواری اور جانکاہی کے بعد پوری خوشی لڑکے ہی کی ہوگی۔ اللہ
تعالیٰ کے قربان جائیے کہ میری دلی مراد بر آئی اور خدا نے جیتا جاگتا بیٹا
دیا۔ جس کے آتے ہی گھر کی رونق ہی کچھ اور ہو گئی۔ چاروں طرف
سے مبارک سلامت کی دھوم مچ گئی۔ خدا نے اُسے پروان چڑھایا
میرا منہ اس قابل کب تھا۔

## بیٹے کی خوشی

بیٹے کو لوگ کہتے ہیں آنکھوں کا نور ہے
ہے زندگی کا لطف تو دل کا سرور ہے

اور انسان بڑا جلد باز ہے۔ اور جب ہم انسان کو کوئی نعمت عطا فرماتے ہیں
تو (اُلٹا ہم سے) منہ پھیرتا ہے اور پہلو تہی کرتا ہے اور جب اُس کو ذرا کوئی تکلیف
پہنچتی ہے تو آس توڑ بیٹھتا ہے۔ محبت کی بہتات۔ پہلا بچہ۔ سخت محنت۔ پوری ہوئی۔



Munzir, $10\frac{1}{2}$ months

منذر (ساڑھے دس مہینے کا)

گھر میں اسی کے دم سے ہے ہر سمت روشنی
نازاں ہے اس پہ باپ تو ماں کو غرور ہے

خوش قسمتی سے اس کی نشانی سمجھتے ہیں
کہتے ہیں یہ خدا کے کرم کا ظہور ہے

اکبر بھی اس خیال سے کرتا ہے اتفاق
اس کا بھی ہے یہ قول کہ ایسا ضرور ہے

البتہ شرط یہ ہے کہ بیٹا ہو ہونہار
مائل ہے نیکیوں پہ برائی سے دور ہے

سنتا ہے دل لگا کے بزرگوں کی پند کو
وقت کلام لب پہ جناب و حضور ہے

برتاؤ اس کا صدق و محبت سے ہے بھرا
اس میں نہ ہے فریب نہ کچھ مکر و زور ہے

افکار والدین میں ہے دل سے وہ شریک
ہمدرد ہے معین ہے اہل شعور ہے

راضی ہے اس پہ باپ کی جو کچھ ہو مصلحت
صابر ہے باادب ہے عقیل و غیور ہے

رکھتا ہے خاندان کی عزت کا وہ خیال
نیکوں کا دوست صحبت بد سے نفور ہے

کسب کمال کی ہے شب و روز اس کو دھن
علم و ہنر کے شوق کا دل میں وفور ہے

لیکن جو ان صفات کا مطلق نہیں پتا
اور پھر بھی ہے خوشی تو خوشی کا قصور ہے

(حضرت اکبر الہ آبادی)

دنوں خوب گہما گہمی اور چہل پہل رہی - والد مرحوم نے مجھے بلایا اور فرمایا کہ لڑکے کا نام کیا تجویز کیا ہے؟ - میں نے دو نام سوچے ہیں ان میں سے جو تمہیں پسند ہو رکھو - سب سے پیارا اور موزوں نام تو بشیر ہے جو تصغیر

---

۱ طرف - ۲ فخر کرنے والا - ۳ ظاہر ہونا - ۴ جھکا ہوا - ۵ نصیحت - ۶ مکر - فریب - دھوکا - ۷ فکر کی جمع - ۸ ماں باپ دونوں - ۹ مددگار - ۱۰ صاحب عقل و دانش - ۱۱ غیرت مند - ۱۲ نفرت کرنے والا - ۱۳ کمال کا کمانا - حاصل کرنا - ۱۴ رات دن - ۱۵ ولولہ - شوق - ۱۶ افراط - بہتات - ۱۲

بشیر کی لیکن کتنے لوگ ہیں جو اس کا صحیح تلفظ[1] کر سکیں گے اور زبر زیر کون لگائے گا نتیجہ یہ ہوگا کہ باپ بیٹے کا نام ایک ہی ہو جائے گا۔ دوسرا نام منذر رہی جو پیغمبر صاحب صلعم کا نام نامی ہے اور قرآن شریف میں بھی آیا ہے۔ اِنَّمَا اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّلِکُلِّ قَوْمٍ ھَادٍ[2] اور میرے نام سے ملتا جلتا ہے"۔ میں نے فوراً عرض کیا کہ بسم اللہ آپ ہی یہ نام[3] تجویز کیجیئے۔ والد اکثر اس کو مُنْذِرِ ابْنِ مَاءِ السَّمَاءِ کہا کرتے تھے یعنی جس طرح بارش کا پانی نِتھرا[4] ستھرا اور بلا آمیزش ہوتا ہے یہ بھی ویسا ہی شریف اور رحمتِ باری ہے۔ میں نے لڑکے کے ہوتے ہی اس خیال سے کہ تمھاری بڑی اماں کا دل میلا نہ ہو بچے کو اُن کی گود میں ڈالنا چاہا مگر اُنھوں نے اس کو گوارا نہ کیا۔ میں نے اُن کی طبیعت کے خلاف اصرار مناسب نہ سمجھا۔ چھٹی۔ عقیقے اور چلّے تک مہمانوں کا تانتا لگا رہا۔ چوں کہ بہت آرزوؤں کے بعد خدا نے یہ دن دکھایا تھا۔ سارا کُنبہ بلکہ وہ عزیز قریب بھی جو شہر کے باہر تھے سب سمٹ[5] آئے تھے جب سب بھیڑ چھنٹ[6] گئی اور گھر معمولی حالت پر آگیا تو ایک دن مجھے

[1] بولنا۔ [2] تم تو صرف (عذاب خدا سے) لوگوں کو ڈرانے والے ہو اور ہر ایک قوم کا ایک نہ ایک ہدایت کرنے والا ہو گزرا ہے۔ [3] نام رکھ دیجیئے۔ [4] پاک صاف چھنا چھنایا۔ بے میل۔ خالص۔ [5] جمع ہو گئے تھے۔ اکٹھے ہو گئے تھے۔ [6] ادھر ادھر ہو گئی

والد نے بلایا اور فرمایا "بھائی بشیر! منذر کے ہونے میں تم نے عورتوں کے بہکائے میں آکر میں جانتا ہوں کہ بہت خرچ کر ڈالا۔ میں اس اسراف کو پسند نہیں کرتا مگر خیر تمھاری خوشی لیکن اس تقریب میں تمھارا جو کچھ بھی خرچ ہوا۔ خواہ وہ جائز ہو یا ناجائز (ناجائز خرچ سے بھانڈوں ڈوشیوں اور دیگر قسم کی فضولیات اور لہو ولعب سے مراد ہے) تم شوق سے مجھ سے لو۔ میں نے اس شفقتِ پدری کا شکریہ ادا کیا اور عرض کیا کہ" اور یہ سب کس کا ہے۔ یہ بھی تو آپ ہی کا ہے"۔ وہ خوشی کُل صرفہ دینے کو آمادہ تھے مگر میں نے نہ لیا کہ بات ایک ہی تھی اُن کا اور میرا روپیہ کچھ جُدا تھوڑی تھا۔ گھی کہاں گیا کھچڑی میں اور کھچڑی کہاں گئی پیاروں کے پیٹ میں۔ میری وہی مثل ہوئی گڑ کھاؤں گلگلوں سے پرہیز۔ آخر یہ گوشت پوست کس کا ہے۔ جو کچھ تم دیکھتی ہو یہ سب اُنھیں کی جوتیوں کا صدقہ ہے اور اُنھیں کی دعا کی برکت کا ثمرہ! وہ تم بھائی بہنوں کے لیئے کچھ بسکٹ یا مٹھائی لگا رکھتے تھے اور جب سب مل کر روز صبح کو اُن کے پاس سلام کو حاضر ہوا کرتے تھے تو تم کو کچھ نہ کچھ کھلایا کرتے تھے اور پیسے روپیئے بھی دیا کرتے تھے۔ ایک دن کا ذکر ہے کہ ہم لوگ حیدرآباد جا رہے تھے چلتے وقت تم کو ایک ایک زَرِ

---

فضول خرچی۔ کھیل کود۔ طیار۔ اصل چیز سے پرہیز نہیں چھوٹی موٹی چیز لینے میں تامل جیسے بدن۔ یعنی جان و مال۔ پھل ۔۔ ۱۲

انھوں نے دیا۔ میں بھی تمھارے ساتھ تھا میری طرف بھی ایک نہایت شفقت اور حسرت سے دیکھا (اور یہی آخری ملنا تھا) اور کچھ تامل کے بعد مجھے بھی ایک روپیہ دینے لگے اور کہا۔ "میاں بشیر! بھلا تم کو ایک روپیہ کیا دوں۔ تم تو سو روپیئے کو بھی الف خالی سمجھتے ہو۔ تم شاید اس کی قدر نہ کرو یا ممکن ہے کہ تم کو ناگوار ہو لیکن بیٹا! میرے نزدیک جیسے یہ (بچوں کی طرف اشارہ کر کے) ویسے تم اور جو تم سو یہ" اور آب دیدہ ہوئے۔ میں نے اُس روپیہ کو ماں کا پان سمجھ کر اس قدر خوشی سے لیا کہ کوئی ہزار روپئے بھی مجھے دیتا تو اتنی خوشی نہ ہوتی اور آج تک میرے دل پر اُس کا اثر ہے۔ یہ روپیہ ویسا ہی تھا جیسے کوئین وکٹوریا نے کسی کو ایک ساورن دیا تھا جس کو اُس نے بطور یادگار کے چوکھٹے میں جڑ کر گھر میں آویزاں کیا ہے اور اُس کے خاندان میں یہ تبرک نسلاً بعد نسلٍ چلا آ رہا ہے۔ اللہ اکبر۔ ایک وہ زمانہ تھا یا ایک آج ہے کہ نہ ماں رہی نہ باپ ہی رہے (سدا رہے نام اللہ کا) نہ کوئی اس محبت سے دے گا نہ ہم لیں گے۔ اب میں دیکھتا ہوں

آنکھوں میں آنسو بھر لائے۔ استحقاق کی بنا پر جو چیز دی جائے خواہ وہ تھوڑی ہی ہو مگر بڑی قدر کے قابل ہے۔ پونڈ۔ پندرہ روپیہ کی اشرفی جو اب دس کی ہی رہ گئی برکت کی چیز۔ نسل در نسل۔ بتوارث۔ ہمیشہ۔ ۱۲

تو میاں بشیر کے پیارے لقب سے پکارنے والا کوئی نہ رہا۔ اب جس کو دیکھو آپ جناب قبلہ و کعبہ کے سوائے بات نہیں کرتا۔ خدا کی شان ایک زمانہ وہ تھا کہ ہم بچے تھے ایک زمانہ وہ آیا کہ ہم بڈھے ہو گئے۔ اب ہم ہی گھر کے سردھرے اور سب میں بڑے ہیں کُبرٰی مَوْتُ الْکُبَرَاءِ۔ جہاں درخت نہیں وہاں ارنڈ ہی روکھ۔ اک وقت تھا کہ ٹوٹتے تھے نت دادو دکے؀ پھر یہ ہوا گزرتے لگی کھیل کود کے اب حال یہ ہے عالم پیری میں اے ظفر؀ باقی نہیں حواس بھی گفت و شنود کے افسوس! ماں باپ کی جیسی قدر کرنی چاہیئے ہم سے نہ ہو سکی اور نہیں جانتے تھے یا جانتے تھے اور غفلت کا پردہ پڑا ہوا تھا جس نے جاننے نہ دیا کہ ایک دن یہ نعمت ہم سے منتزع ہونے والی ہے۔ قدرِ نعمت بعد زوال۔ قدرِ مردم بعد مردن۔ آج ہماری آنکھیں اُن کو ڈھونڈتی اور اُن کی بے انتہا شفقتیں اور لاانتہا مہربانیاں یاد آکر خون کے آنسو رُلاتی ہیں۔ کسی نے کیسی سچی بات

---

خاندان میں سب سے بڑے۔ بڑے لوگوں کے مرجانے سے ہمیں بڑے ہو گئے۔ جہاں کوئی درخت میسر نہ آئے وہاں ارنڈ (جیسا بے حقیقت درخت) ہی غنیمت ہوتا ہے۔ یعنی نہ ہوتے میں تھوڑی چیز بھی بہت قدر کے قابل ہو جاتی ہے۔ بات چیت۔ چھن جانا۔ نعمت جب چھن جاتی ہے تو اس کی قدر ہوتی ہے۔ انسان کی قدر مرنے کے بعد ہوتی ہے۔ بے حساب جس کی انتہا نہیں ۱۲

